ہو المستعان

# جغرافیہ منظوم



جسکو

مولوی سید حیدر علی سھسوانی مدرس اول فارسی

گورنمنٹ اسکول بجنور نے

نظم کر کے

لڑکوں کے حافظہ کا مددگار بنایا ہے





پہلی مرتبہ

مطبع مظہر نور بجنور مین حافظ محمد کریم اللہ کی اہتمام سے

طبع ہوا

# گزارش مولف

حمد و نعت کے بعد گزارش ہے کہ علم جغرافیہ کو نظم کرنے سے میری یہہ غرض نہین ہے کہ اپنا کمال شاعری دکہایا جاے کیونکہ اہل دانش و خرد جانتے ہین کہ ایسی باتون مین نظم کی خوبیان کیا ظاہر ہو سکتی ہین بلکہ لڑکون کو جلد یاد ہو جانیکے خیال سے صرف موزون کر دینا میرا مقصود تہا اسلیے کہین کہین ایسا ہی کیا ہے کہ جہان ملکون اور شہرون کے نامون سے بحر پوری ہو گئی ہے تو قافیہ و تتمہ کا تلاش نہین کیا مثلاً پہلا مصرعہ لفظ کانپور پر ختم ہوا اور دوسرا جونپور پر تو یہہ نہین کیا کہ کانپور کے قافیہ کے لیے حضور یا ضرور یا دور وغیرہ کوئی لفظ زائد لایا گیا ہو مگر جہان ضرورت ہوئی ہے تو ایسا ہی کیا گیا ہے اور بعض بعض جگہہ اشباع اور تخفیف وغیرہ سے بہی کام لیا گیا ہے مثلاً گوالیار کے لفظ کو بحر مین آتا نہ دیکہا تو گاف کے فتحہ کو بڑہا کر الف پیدا کر دیا اور گوالیار کو گاوالیار اور کیتہل کو کایتہل لکہہ دیا ہے ایسے ہی کہین زیر کو کہینچکر حرف یا ظاہر کرنا پڑا ہے اور ایسے تصرفات جب اساتذہ کی اعلی نظمون مین موجود ہین تو اسمین تو بدرجہ اولی جائز ہونگے اور یہہ بہی اوس صورت مین ہے کہ سارا بیان ایک ہی بحر مین کیا گیا ورنہ بحور مختلف مین ان تصرفات کی بہی کچہہ ضرورت نہوتی مگر اوسمین یہہ نقصان تہا کہ لڑکون کو بحرین بدل بدل کر یاد کرنا مشکل ہوتا میری اس گزارش کو وہی حضرات خوب سمجہینگے جنکی سمند طبیعت نے میدان سخن مین جولانی کی ہے کیونکہ وہ جانتے ہین کہ نظم مین کیا کیا دقتین پیش آتی ہین اور اونہین حضرات کی ذات سے امید ہے کہ اگر اس نظم مین کسی قسم کا نقص بہی دیکہینگے تو اس خیال سے کہ صرف ایک مہینے مین بعجلت تمام یہہ تمام تک بندی کر دی گئی ہے مجہے معذور رکہینگے - انگریزی نامون کا تلفظ حتی الوسع بہت صحیح صحیح باندہا گیا ہے اور جو کسی جگہہ غلط بہی ہو گیا ہو گا تو وہ مطلب کے ظاہر کرنے مین صحیح سے کسیطرح کم نہ ہوگا ÷



یا فتاح

# جغرافیہ منظوم

حالِ خشکی و تری جس علم سے جانا گیا
نام یونانی ہے اوس علم کا جغرافیا

## زمین کا بیان

ارض کروی شکل اور سیارہ کا جانو یہ ورد
گھومتی محور پہ پھرتی ہے سدا سورج کے گرد

محوری گردش سے بنتے ہیں زمین کی رات دن
سال کے دن گرد سورج گھومنے سے لیجو گن

بُعد ہے سورج سے اوسکو میل ساڑھے نو کرور
اور ہوا ہے اسطرح ثابت زمین کا اور چھور

میل تقریباً ہیں اوسکے دور میں پچیس ۲۵ ہزار
اور تہائی دور کی کر لیجے قطر اوس کا شمار

اور خطِ مفروض وہ قطبین ہیں جسکے سرے
اوسپہ پھرتی ہے زمین اوس خط کو محور جانیے

## خطوطِ ارضی کا بیان

جو مساوی بُعد پر قطبین سے ہے خط کہا
وہ زمین کو نصف کرتا ہے وہی ہے استوا

استوا سے خطِ سرطان و جدی اُتر دکن
نصف اور تیئیس ۲۳ درجہ بُعد پر ہیں جان ہیں

وہ جو متوازی خطِ استوا ہیں دائرے
ہے مدارِ یومیہ نام اون خطوں کا جانیے

نام ہے جس بُعد کا عرض البلد کہا گیا
استوا سے ہے شمالی یا جنوبی فاصلہ

جتنے خط قطبین پر ہو کر گئے گرد زمین
جانیے نصف النہار اون دائروں کو بالیقین

ان خطوں سے شرقی غربی فاصلہ جسقدر
ہر جگہ کا ہے وہی طول البلد اے باخبر

نصف اور تیئیس ۲۳ درجہ بُعد پر قطبین سے
جو کھیچے ہیں دائرے ہر دائرہ قطبی وہ ہے

جائے سمت الراس اور سمت القدم سے طالبو
نوے درجہ بُعد پر دورِ افق ہے جان لو




ان خطوطِ فرضیہ کو جو ہوے اوپر بیان ۔ ذیل کے نقشہ کے اندر دیکھ لو سب ہین عیان

## روے زمین کی تقسیم

ہین زمین کی سطح کے دو حصے خشکی اور تری ۔ خشکی اک چوتھائی ہے باقی ہے پانی سے بھری

## خشکی کے حصون کے نام

ملک ہون جس مین بہت خشکی کا وہ حصہ بڑا ۔ برِ اعظم نام یا کشور سدا کہلائیگا

برِ اعظم کا وہ حصہ جس مین ہو اک سلطنت ۔ ملک ہے وہ یا ولایت اوسکو بولینگے بہت

بادشاہت نام اوسنے ملک کا ہے مشتہر ۔ تحت مین اک بادشہ کے ملک ہو وے جسقدر

اور صوبہ بادشاہت کا ہے وہ حصہ ضرور ۔ جس مین ضلعے ہون بہت واقع ہوا ای باشعور

سلطنت جس جا کرین چند انتخابی آدمی
نام جمہوری ہوا اوس سلطنت کا آخی

جس جگہہ اک بادشہ کی رائے پر سارے ہون کام
یاد رکھو اوسکا شخصی سلطنت ہوتا ہے نام

ہو عدالت عالیہ جس شہر مین جس ملک کی
شہر وہ دار الحکومت جانو اوسکا واقعی

سب طرف پانی ہو جسکے ہے جزیرہ وہ زمین
تین جانب ہو تو ہے ناقص جزیرہ بالیقین

اوس بلندی کو جبل یا کوہ جانو آباوقار
جو زمین کی سطح سے اونچی ہوئی فٹ دو ہزار

آگ نکلے جن پہاڑون سے وہ ہین آتش فشان
یا جبال النار یا جوالا مکھی ہین بےگمان

جو پہاڑ ایک دوسرے سے ملکے ہین واقع ہوے
نام کوہی سلسلہ اون کا ہوا سن لیجیے

بیچ مین ہو دو پہاڑون کے زمین واقع اگر
اوسکو وادی یا کہو دامان کوہ اے خوش سیر

دو پہاڑون مین ہو گر اک راہ تنگ اے حق شناس
فارسی مین اوسکا درّہ نام ہے انگلش مین پاس

وصل جس خشکی سے ہون خشکی کے دو حصے بڑے
خاکنا یا معبر البرین اوسکو جانیے

جسقدر حصہ زمین کی سطح کا ہموار ہو
نام ہے میدان اوس حصہ کا رکھا جان لو

اور جو ہموار میدان ہو زمین سے کچھ بلند
تو پلیٹو یا حدب اوسکا نام اے ہوشمند

اک بڑے میدان پر از ریگ اور بے سبزہ کو
جانو ریگستان یا ارض رمل اے نیکخو

جس جگہہ ارض رمل مین ہو کہین جا سبزہ زار
اوسکے نخلستان یا اوسس ہین نام اے ہوشیار

جس جگہہ پانی کے اندر کو گئی نوک زمین
نام اوس نوک زمین کا راس جانو بالیقین

جو زمین دریا کی دھارون اور سمندر سے گھرے
وہ مثلث شکل ہو گی ڈیلٹا جانو اوسے

## تری کے حصون کے نام

بحر اعظم تو ہے سب حصون سے پانی کے بڑا
اوس سے چھوٹا بحر کہیے یا سمندر کہیے گا

جس جگہہ پانی زمین سے تین جانب سے گھرے
اوسکو کہتے ہین خلیج اور اوس سے چھوٹا جو ہے

مل رہی ہو جس جگہ پانی کے حصے سے زمین — اوس زمین کا نام ساحل یا کنارا کر یقین

جس جگہ چارون طرف پانی زمین سے ہو گھرا — جھیل ہے وہ یا بحیرہ یا کھولچہ سندا

جس جگہ اک تنگ پانی دو بڑے پانی ملائے — یا بہ اب جانو نام اوسکا یا کہو نام آبنائے

کوہ سے پانی نکل کر جو سمندر مین گرے — نام اوس پانی کا دریا جانیے یا رود ہے

ہو کے چوڑا جس جگہ دریا گرا ہے بحر مین — فرضہ یا اچوری اوس پانی کے رکھو نام ہین

منبع اور مخرج ہین دریا کے نکلنے کے مقام — اور جہان گرتا ہے مدخل یا دہانہ جانو نام

جس جگہ ملتے ہین دو دریا تو وہ جائے وصال — نام ہے سنگم کے ہوگی بالفظ اتصال

جو سمندر مین گرا اک دریا دریا سے نکل — نام اوس دریا کا جانو شاخ دریا بے خلل

جو کوئی دریا کسی دریا مین جا کر گر پڑا — تو معاون نام دریا گرنے والے کا ہوا

شاخ دریا اور معاون سے جگہ سیراب ہو — طاس یا بیسن ہین کہتے یا در کھ ای نیکخو

اور جس اونچی زمین سے ہون علحدہ طاس دو — انقسام الماء ہے نام اوس جگہ کا جان لو

جس جگہ اونچے سے گرتی ہو کسی دریا کی دھار — یاد رکھو اوس جگہ کا نام ہوگا آبشار

نکلے گر پانی زمین سے اوسکو چشمہ جان لو — اور جہان ٹھہرین جہاز آکر کے بندر گہ کہو

## خشکی کے حصے

پانچ ہین خشکی کے حصے یاد کرلے طالبا — یوروپ - امریکا - افریقہ - ایشیا - اوشینیا

## ایشیا کا بیان

نصف مشرقی کرہ کا حصہ ہے ایسا ایشیا — جو ہے سب براعظمہائے عالم سے بڑا

رقبہ پونے دو کرور اوس کا مربع میل ہے — اور آبادی بیاسی ہے کروڑ اے نیک پے

## حدود اربعہ



ہے شمالی بحر تو حد شمال ایشیا — اور جنوبی حد یہ بحر ہند ہے واقع ہوا
شرقی میں ہے بحر کاہل غرب میں ہے کوہ قاف — ہیں بحیرہ قلزم و مرمر بھی سوئے غرب صاف

## آب و ہوا

سرد ہے حصہ شمالی اور جنوبی گرم جان — اور وسطی گرمی اور سردی میں گرم اور سرد مان

## ممالک ایشیا

ملکہائے ایشیا سے ایک ہے منگولیا — اور ہیں باقی اٹھارہ ملکہائے ایشیا
ایشیائی روس و جاپان چین و تبت اور سیام — ہند و لنکا و عرب برہما و فارس اور انام
شرقی ترکستان اور غربی ہے اور منچوریا — اور بلوچستان افغانستان و روم و کوریا

## دار الحکومت

کوریا کا جیو ہے دار الحکومت کہیے شاد — ایشیا کے اور ملکوں کے بھی یوں ہیں سنئے جاد
لاسہ تبت کا ہے اور طہران ہے ایران کا — مانڈلے برہما کا اور شہر ٹیڈو جاپان کا
چین کا پکن ہے اور منگولیا کا اورگا — ہے کرنولہ ایسے ہی جائے شہ منچوریا
ہند کا کلکتہ مکہ ہے عرب کا تخت گاہ — اور کابل میں افغانستان کا رہتا ہے شاہ
ایشیائی روم کا ہے اسمرنا پایہ تخت — ایشیائی روس کا ہے ارکٹسک اے نیکبخت
شرقی ترکستان کا ہے صدر شہر تاشقند — اور بخارا حصہ غربی کا ہے اے ہوشمند
سیام میں بنکاک لنکا میں کولمبو شہر نام — اور بلوچوں میں قلات اور ہے ہیو صدر انام

## کوہستان

ہے میان بحر اخضر اور اسود کوہ قاف — اور یورپ ایشیا کے بیچ میں یورل ہے صاف
ارمنی ہے شرقی روم ایشیائی میں لکھا — اور کوچک ایشیا میں کوہ طارس ہے کھڑا

بحرِ اخضر کے جنوب البرز نامی کوہ جان — ہین ہندستان بلوچستان سلیمان کوہ ہان
ہند کے اُتر ہمالہ اور قراقرم دو جبال — اور ہندو کش افغانستان کے سوے شمال
شرقی غربی گہاٹ ہین مشہور عالم بھر مین جو — شرقی اور غربی حدون پر ہند کے ہین کوہ دو

## ایشیا کے دریا مع مخرج کے

ایشیا کے جو گرے دریا شمالی بحر مین — یا دکر لو اوبی - لینہ اینسی نام اون کے ہین
اور بحورِ چین و ازرق مین ہین جو دریا گرے — نام اون کے کانٹن اور ہانگ و یہیو بان سلے
اور دو دریا کلان میکانگ اور مینام نام — ہو گئے ہین گر کے بحرِ چین کے اندر تمام
بحرِ بنگالہ مین کاویری کرشنا اور گنگ — برہمپتر اور مہاندی ہین گرتے بیدرنگ
اور اسی پانی مین دو دریا گرے ہین اور بھی — نام جنکے ہین لکھے ایراودی گوداوری
جا گرے بحرِ عرب مین تین دریا بیدھڑک — نربدا اور تاپتی اور ایک دریا ہے اٹک
بحرِ فارس مین گرے ہین جا کے دجلہ اور فرات — آبِ خوارزمی مین جیحون سیحون بھی آنیکے ذات
اک یہہ دریا اور بھی مجھکو بتانا ہے ضرور — یعنی جو اوکسٹاکس مین دریا گرا وہ ہے آمو

## جہیلین

بالکش بیکال ارل مین نام کی جہیلین جو تین — ایشیائی روس مین واقع ہوئی ہین بالیقین
اور اسود بحر و اخضر بحر کے بھی درمیان — جہیل دو واقع ہین اک ہے آرمیا اور ایک وان
ہے جنوب و غرب تبت مین سریکال اک جہیل — ہان ہمرور جہیل بھی ہے اس طرف بے قال و قیل
ہند مین واقع ہین چلکا اور سانبھر جہیل دو — اور افغانستان مین ہیمون یا زرہ اک ہے انکو
یالٹی تبت مین شرق یارقند اک لا اسنار — اور جنوب شام مین اسفل ہے جہیل اے ہوشیار

## بحر خلیج

ایشیا کے ہے خلیج و بحر کا اسطرح حال
سنئے جنوب و شرق چین اک بحر بحرِ چین نام
اور ازرق بحر جو ہے چین سے شرق و شمال
بحرِ جاپان جو کہ ہے اک بحر مشرقِ ایشیا
او کٹسک اور اک کمسکٹکا بحیرہ بھی ہین دو
اور جنوبی سمت مین ہین ایشیا کے دو خلیج
دوسرے بنگالہ جو کہ ہند کے مشرق مین ہے
بحر بھی دو اس طرف ہین یاد رکھا ای باادب
دوسرے بحرِ عرب ہند اور عرب کے بیچ مان
ایشیا کے بحر اسود روم و احمر ہین جو تین
اور اخضر بحر بھی ہے اس طرف بے قیل و قال

ہے خلیج اوبی روسِ ایشیائی کے شمال
جسکے دو حصے خلیج ٹانگن ہین اور سیام
ایشیا کی جانبِ مشرق ہین یہ جاے نیکفال
بیچ مین جاپان اور تیجوپا کے ہے پڑا
جو شمال و شرق روسِ ایشیا مین جان لو
ایک فارس جو ہے فارس اور عرب کے ٹھیک بیچ
بس یہی ہین دو خلیج اس سمت مین ای نیک پے
ایک قلزم جو ہے بین افریقیا و عرب
ایشیا کے اس طرف سب یہ خلیج و بحر جان
یہ شمال و غرب روم ایشیا مین بالیقین
جو کہ واقع ہے سدا سے ملکِ فارس کے شمال

## جزائر ایشیا

ہے شمالی بحر مین سیبیریا ٹاپو نسیا
اور جنوب و شرق چین مین فارموسا جانیے
اور بحرِ ہند مین پینانگ و لنکا مالدیپ
بحرِ یونان مین ہین ٹاپو روڈس اور سیپرس دو
بحرِ کاہل اور بحرِ ہند مین ہین طالبا

بحرِ کاہل مین ہے ہیبن نام اک ٹاپو بڑا
اور شرق بحرِ چین جاپان کے ٹاپو ہا سنیے
انڈمن لکدیپ سنگاپور نکوبار ای ادیب
اور قبرس یا سیپرس لیوانٹ مین ہے جان لو
بورنو جاوا منلہ سلبز و سوماٹرا

## ایشیا کے جزیرہ نما یا جزائر ناقصہ

پانچ ہین ناقص جزیرے جو بحدِ ایشیا
تین ہین سمت جنوب ایشیا مین اک زنگ

اک کمسکٹکا ہے سمت شرق مین اک کوریا
دو تو ہین ہند اور عرب اور اک ہے انڈو گنگ

## راسہاے ایشیا

ایشیا کی ہے شمالی راس کا صرف اتنا حال
راسِ شرقی دیکھنا ہو جسکو نقشہ مین اگر
راس ہے سوے جنوب آنام کے کمبوڈیا
ہند کے حدِ جنوبی پر کماری نام راس
ایشیا کے شرق مین جو راس ہے لوپاٹکا
راس بابا جو ہے روم ایشیائی کے جنوب

یعنی ہے سیبیریا سے بجانب شرق و شمال
دیکھلے بیرنگ نامی آبنا پر بخطر
اور ملاکہ کے جنوبی سمت مین رومنیا
اور راس الحد عرب کے شرق مین کرلو قیاس
ہے کمسکاٹکا کے یہ سمتِ جنوبی مین بڑا
سو بغربِ ایشیا واقع ہے کرلو یاد خوب

## ایشیا کی آبنائین

آبنا ہے جو شمالِ ایشیا بیرنگ نام
سمتِ شرقِ ایشیا مین آبناے ایشیا
اور جنوبِ ایشیا مین ایشیا کی آبناے
اب سنو اون آبناؤن کے ہین جو نام و مقام
معبر البرین وار غر کا پتا تلاؤن مین
آبناے پاک بین ہند و لنکا ہے لکھا

ہے میانِ ایشیا امریکا واقع اسے ہمام
ازرق و جاپان بحرون مین ہے واقع کوریا
پانچ ہین گنتی مین جو واقع ہوئی ہین جابجا
بحرِ قلزم مین ہے جو ہے بابِ ہندیا وسکا نام
یہ خلیجِ فارس و بحرِ عرب کے بیچ ہین
اور ملاکہ بیچ مین ملاکہ وسایا بڑا

## خاکناے

خاکنائین دو ہی واقع ہین بملکِ ایشیا
سو کرا سے وصل ہین ملکِ ملایا اور سیام

اک سوئز اور دوسری کا نام لکھا ہے کرا
ایشیا افریقہ نے پایا سوئز سے انضمام

## ایشیا کی ولایتین مع خاص حصون اور شہرون کی

### ایشیائی روس

ایشیائی روس ہے یون تین حصون مین بٹا
ایک وسطی روس اور سابیریا کا کیشیا

تخت گہ سائبیریا غربی کا ہے توبالسک ۔۔۔ اور شرقی حصہ کا ہے صدر گہ شہر ارکتسک
تخت گاہ اولین اومسک ہین ہا اک حصار ۔۔۔ جو حصارون مین بہت مضبوط ہوتا ہے شمار
اور بھی ہین خاص شہر اس ملک مین اے ہوشمند ۔۔۔ اک ختا ہے اک سمرقند اک شہر تاشقند
ہے تجارت گاہ شہر تاشقند اسے نیک بخت ۔۔۔ اور سمرقند اکدن تیمور کا تھا پایہ تخت
اور ختا اس ملک مین جو کہ تجارت کا ہے گھر ۔۔۔ روسی چینی اوسمین کرتے ہین تجارت بخط
تخت گہ کاکاسیا کا شہر اک تفلیس جان ۔۔۔ اکٹیرن برگ مین ہے یادرکھ سونے کی کان

## روم ایشائی

حصہ ہا ایشیائی روم ہی سے بنے تمام ۔۔۔ ذکر دیے ہین جمع سب اک بیت مین اے نیکنام
شام اور بیت المقدس ایشیا کوچک عرب ۔۔۔ الجزیرہ اور کردستان عراق ارمن ہین سب
اور جتنے شہر ہین ان سب حصص مین مشتہر ۔۔۔ نام ہین اونکے بھی ان دو بیت مین سب منتظم
لعلبک بغداد و موصل ترزند و یروشلم ۔۔۔ بصرہ غازہ حلب اور ناصرہ اے ذی کرم
ارض روم وہان و اسمرنا انگورا اور سینوب ۔۔۔ اور طرابلس اور دمشق و شتل و بیت اللحم خوب
اور سن ان شہرون کے اسباب شہرت مرد نیک ۔۔۔ یروشلم عیسائیون کا ہے مقدس شہر اک
شہر اسمرنا ہے کوچک ایشیا کا تخت گاہ ۔۔۔ شہر موصل مین رہا کرتا ہے کردستان کا شاہ
شہر بیت اللحم مولد حضرت عیسی کا جانہ ۔۔۔ اور اونکا پرورش گہ ناصرہ اے مہربان
ارض روم ارمن کا ہے شہر کلان اے ہوشمند ۔۔۔ اور انگورا مین بہت ہوتی ہین عمدہ گوسپند
آب فارس پر ہے بصرہ جون تجارت کا مقام ۔۔۔ وان کردستان مین ایسا ہی ہے اے نیکنام
اور بیروت وطرابلس اور سنوب وترزند ۔۔۔ ایشیائی روم مین ہین یہ بنا درگاہ چند

## عرب

ہیں عرب کے خاص حصے چھ یہ اے بندہ نواز — حضرموت و احصا نجد و یمن عمان حجاز

اور ہیں جو ان حصص میں شہر خاص اے محترم — سنیے صرف اک بیت میں سنیے کیے ہیں سب رقم

جدہ و مکہ مدینہ مسقط و ینبوع نجد — مخا و صنعا عدن ہیں اور عنید اے اہل مجد

تخت گہ عمان کا مسقط نجد کا شہر عنید — اور یمن کا شہر صنعا تخت گہ ہے اے رشید

مکہ مولد ہے محمدؐ صاحب لولاک کا — اور مدینہ دفن گہ ہے اوس جناب پاک کا

شہر مخا قہوہ سے عالم میں ہے مشہور تر — جدہ اور ینبوع دو بندر ہیں قلزم بحر پر

## فارس یا ایران

ملک ایران ہے خلیج فارس سے تا کاسپین — اور ہندوکش سے کوہ آرمنی تک کی زمین

ایک تو فارس کا حصہ ملک خارستان جان — اک خراسان اک عراق اور ایک آذربائیجان

اور یہ ہیں مشہور شہر ایران کے اے مہربان — مشہد و تبریز و ہمدان شیراز و طہران اصفہان

رشد و شیراز استرآباد اور یہی ہیں شہر تین — جنکے یہ اسباب شہرت سنیے اور کیجے یقین

استرآباد اور رشد بندر ہیں اخضر بحر پر — حافظ و سعدی سے ہے شیراز بیحد مشتہر

## افغانستان

ہیں فغانستان کا حصہ اک بلخ اور حصہ جات — کابل و غزنین جلال آباد و قندہار و ہرات

شہر کابل جیسے میووں سے ہوا مشہور عام — ہے بشہ محمود سے مشہور غزنین لاکلام

اور تجارت گاہ عمدہ ہے ہرات اسے باوقار — اور ہیں قندہار کے مشہور عالم میں انار

اور شہر بلخ جو ویران پڑا ہے بیحساب — سولہ ز دشت ثابت ہوئی یہی شہر خراب

اور جلال آباد کا اس وجہ سے شہرہ ہوا — سن اٹھارہ سو میں اور چالیس میں محصور تھا

## بلوچستان

ملک واقع ہی بلوچستان کا اید وستان | بین ایران و فغانستان اور ہندوستان
حصۂ شرقی کا حاکم اوسکے ہی خان قلات | اور غربی حصہ خود مختار ہی اسے نیکذات

## مغربی ترکستان

غربی ترکستان کی تین خاص حصے ہین یہی تین | روسی ترکستان اور خیوا بخارا بالیقین
اور ہے تجارت کے باعث سے خیوا مشتہر | اور بخارا ہی علوم دین اسلامی کا گھر

## شرقی ترکستان

شرقی ترکستان کے حصے بھی لے سب یاد کر | تین حصے ہین ختن اور یارقند اور کاشغر
اہل غرب ایشیا اور اہل چین باہم مدام | تاجری کرتے ہین ہین یارقند سے نیکنام
اور شہر کاشغر مین ہین بکثرت دستکار | اور ختن کا مشک سے مشہور تھا پہلے دیار

## منگولیا یا تاتار چین

اب سنو منگولیا کے خاص شہرونکے بھی نام | اورگا تو خاص اوسمین ہے حکومت کا مقام
اور میماچن مین ہوتی تھی تجارت پیشتر | اہل چین اور روس والون مین کبھی بایکدگر
اور قرہ قرم شہر ہے اس وجہ مشہور جہان | اسمین کرتا تھا حکومت بیٹھکر چنگیز خان

## سلطنت چین

سلطنت مین چین کی اک چین اور منگولیا | اور تبت کوریا شامل ہین اور منچوریا
تبت اور منچوریا مین زیر حکم شاہ چین | کوریا منگولیا مختار خود ہین بالیقین
اور مصنوعات انسان سے نہایت ہی عجیب | چین کی دیوار واقع ہی جہان مین اعجب
چین کی حد پر کھنچی ہی میل تیرہ سو طویل | پندرہ فٹ عرض اونچی بیس فٹ [illegible]
جسکی نسبت کچھ نہین معلوم ابتک ہے اخی | کب بنی کس نے بنائی اور کتنے مین بنی

شہر ہاے خاص ملک چین سن اے جانمن — ایک پکین تخت گہ اور دوسرا ہے نانکن
شہر پکین تو ہی عالم بھر کے شہرون سے بڑا — نانکن مشہور اپنی دستکاری سے ہوا
اور ہین یہ پانچ شہر خاص چین اے نیک راے — کینٹن اموا اے فوچونگپو اور شنگہاے
یہ سمندر کے کنارے پر ہین سب ایسے مقام — جنمین جاسکتا ہے ملک غیر کا ہر خاص و عام
ورنہ اہل چین کسیکو چین کے اندر ذرا — آنے دیتے ہی نہین رہنے کا ہے پہر ذکر کیا

## ایشیا کی جزیرے مع خاص خاص حصص و شہرون کے

### جاپان

وہ جزیرے جنکا ملکر نام اک جاپان ہے — کیوسو سیکوک و جیسو ہین اور اک نیفان ہے
یوکوہامہ ہیوگو نیفان کے بندر جانیے — کیوسو مین نیگاسا کی شہر و بندر مانیے
اور میاکو ہی تجارت گاہ اک نیفان کا + — اور اوسا کا ہے بہت شہر کلان جاپان کا

### جزیرہ نما آنروی گنگ

اب بتاتا ہون مین ہر اک حصہ آنروے گنگ — طالبا نام اونکے ہی سب یاد کرلے بیدرنگ
برہما اے آس وملایا اور اراکان اور سیام — اور ہین ٹاناسرم کمبوڈیہ بیگوا نام
جسطرح اکیاب اراکان کا یہ بندر خاص ہے — ہے تو نہین ٹاناسرم کا مولمین اے نیک پے
اور ملایا کا جنوبی حصہ اک کوچین نام — ہے فرانسیسون کے قبضہ مین یہ مدت سے تمام

### جزائر ہند شرقی

سلبز سوماٹرا فلپین وجاوا بورنو + — کہتے ہین مالاکاس بھی انہین اے نیکخو
ان جزائر مین سے اہل ڈچ کے قبضہ مین مقام — شہر نوٹیا ناک و بنکولن ہیکاسر ہین تمام

تخت گہ سوماترا کا شہر اک آچین ہے
اور منلا ہے جو اک شہر کلان فلپین کا
بورنو کا صدر گہ ہے بورنو کے نام سے
صدر گہ فلپین مین ہے مردم اسپین کا

## جزائر انڈمان

اب جزائر انڈمان کا حال بھی سن اے دلیر
ہند کے وہ مجرم اسمین بھیجے جاتے ہین مدام
اسمین اک شہر وسیع و خوب ہی پورٹ بلیر
جو کہ بدکاری سے پاتے ہین سزا حبس دوام

## سراندیپ یا لنکا

شہر ہائے خاص لنکا مین یہہ ہین اے پُرتمیز
ایک بندر ہے ٹرنکومالی نام اے باوقار
اور گالے نام وہ بندر ہے اے بندہ نواز
اور عمدہ شہر لنکا مین جو وہ ہے شمال
اور وسط ملک لنکا چونکہ جنگل ہے تمام
ایک کینڈی بھی ہے جو تھا سابق مین دار السلطنت
ہوتا ہی دنیا کے جو عمدہ بنادر مین شمار
جسمین ہند اور چین عدن سے آتے جاتے ہین جہاز
ایک تو ہے جافنا اور ایک شہر کرنگال
ہاتھیون کے غول اوسمین گھوما کرتے ہین مدام

## ہندوستان کا بیان علحدہ کیا جائیگا

## ایشیا کی خاص اشیاء تجارت

ایشیا کی سن اب اشیاء تجارت بھی ضرور
چین مین چینی کے برتن چا اور ریشم اور شکر
ریشم و چرم اور پشم گرم ترکستان مین
ہین بلوچستان مین چرم اسپ و مویشی بیکمان
ملک فارس مین گلاب و زعفران اور میوجات
روس مین ہوتا ہی چند اقسام کا عمدہ سمور
اور ہاتھی دانت کی چیزین بھی اکثر خوبتر
طرفہ چینی ریشم و کافور ہین جاپان مین
اور افغانستان مین میوجات و اسپ و زعفران
اسپ اور قالین و خرما خوب ہین انکی ذات

ملک تبت میں ہے مشک اور جابجا تشین ریگ زر
اور نمک سنگ اور چرم منقش وبزہای خوش سیر

ہند میں ریشم شکر افیون وچاول اور نیل
لنکا میں موتی تما کو دارچینی نارجیل

اسپ وقہوہ ہیں عرب کے دو ہی تحفے مشتہر
جنمیں اسپ ایسا ہے جسکو جابجا ہے ہر بشر

تحفجات انرو گنگ ہیں ہیں سن بے قال وقیل
مرچ بیل چاول وساگہو روئی دندان فیل

## ایشیا کے مشہور دریاؤں پر مشہور شہر

شہر جو گنگا پہ ہیں نام انکے یوں کیجے شمار
مرزاپور کلکتہ اور چندر نگر اور ہردوار

فرخ آباد الہ آباد اور بہرام پور
مرشد آباد اور بنارس پٹنہ گڑہ اور کانپور

گومتی پر لکھنؤ اور جونپور شہروں کے ملک
دجلہ پر بغداد وموصل اور دیار بکر جان

شہر ہیں مشہور جمنا کنارے کے یہی
آگرہ متہرا اٹاوہ دہلی اور اک کالپی

شہر اکنور اور وزیر آباد وملتان پر چناب
جہلم اور کشمیر ہیں جہلم کے اوپر انتخاب

شہر سیگون ہے لب میکانگ پر انکندا
راوی پر لاہور جانو بیلن ہے بر فرات

بر لب آب امور اک شہر جانو سو فسک
لینہ پر ہے ارکسک اور اودی پر توبالسک

نربل وناندیر وناسک اور راج مندری
اور کورنگا ورتر مبک ہیں لب گوداوری

نربدا پر شہر میسور اور بہڑوچ ہوشنگ آباد
اور جبل پور منڈلا اور نرسنگ پور کر لیجے یاد

جیحون پر قند ز بخارا بلخ ہیں اور ارگنج
سیحون پر خوقند شہر اور تاشقند انکے بیچ

کرشنا پر بیجا پور مچھلی بندر اور ستارا جانیے
اور یہی کرنول اور کندور اور سیرا مانیے

تاپتی پر شہر سورت اور نصیر آباد ہیں
اور برہانپور اور بیتول بہی آباد ہیں

شہر ہے بینام پر سینگ نام اچامن
کیانگ پر ہے نانکن اور کانٹن پر کانٹن

سندھ پر ٹہٹہ کراچی حیدر آباد اور اٹک
اور مہانندی پر سنبل پور وسونپور کٹک

## اگر جہاز ذیل کے کسی مقام سے روانہ ہو کر سواحل ایشیا کے گرد

## گھومے تو مقامات ذیل پہ ہو کر گذریگا

ہین اور رنگون ہیونگ کنگ وکلکتہ عدن — یوکوہامہ شنگہو فوچو آمائی کانٹن

آبنائے پاک وسنگاپور وصوبہ ولزلی — مولمین آسمرنا بوشہر اور مستارا ور بمبئی

بحر مرمرا باسفورس خضر و جدہ مندراس — ترزنڈ و باب مندب اور کماری نام راس

مسقط و ارمز خلیج بنگالہ اے بندہ نواز — یہ مقام آئین جو گرد ایشیا گھومے جہاز

## نوٹ

ایشیا کے بحر و دریا آبناؤن مین کلان * — بحیرہ قلزم گیا گنگ دریا اور ہکاسر ہین بیان *

اور خلیجون اور پہاڑون اور جھیلون مین بڑے — آب بنگال * ایورسٹ اور کاسپین واقع ہوے

اور بڑے ملکون سے روس ایشیائی کر یقین — خوشنما ملکون سے ہند آباد تر ملکون سے چین

* آبنائے ہکاسر جزیرہ سلیبز اور بورنیو کے بیچ مین واقع ہے — * آب بنگال یعنی خلیج بنگال —

* ایورسٹ یعنی ہمالیہ کی بلند چوٹی — کاسپین یعنی بحیرہ کاسپین

## ہندوستان کا بیان

جان لو اسطرح ملک ہند کا جغرافیا — سلطنت واقع ہے یہ سمت جنوب ایشیا

اور ہے آباد ایسی جو سوائے ملک چین — ملک اوسکی مثل کوئی سارے عالم مین نہین

ایشیا مین جسقدر واقع ہین ملک و سلطنت — سب سے زائد ہند کی ہے سلطنت باتربیت

## حدود اربعہ

ہند کے سمت شمالی ہے ہمالہ کوہ حد — اور جنوبی حد ہے بحر ہند ہے اسے پرخرد

اور پہاڑ آسام کے ہین جانب شرق و شمال — غرب مین ہالہ سلیمان نام کے ہین دو جبال

اور کرو مثل مثلث شکل ہندوستان قیاس — قاعدہ جسکا ہمالہ اور کماری راس پاس

عرض مین اس ملک کے ہین میل جو انیس سو — طول بھی تقریباً اسکا ایسہی بس جان لو

رقبہ مین میل مربع اسکے سولہ لاکھ جان — اور آبادی کرور بیست و پنج اے مہربان

## سواحل ہند

یاد رکھو ملک ہندوستان کے ہین ساحل بھی چار — کارومنڈل گولکنڈہ اور اوڑیسہ مالابار

اور کیا ان ساحلون کو ناپ کر جب در شمار — میل سب کے طول مین چھ سو ہوئے اور سہ ہزار

## آب وہوا

ہند کی آب وہوا تو گرم ہے گو سر بسر — لیک کوہستان ہندوستان مین اکثر سردتر

اور موسم تین ہوتے ہین یہان ہر ایک سال — ایک گرما ایک سرما ایک موسم برشکال

اور چلتی ہین یہان برد و ہوائین موسمی — گہہ جنوبی مغربی اور گہہ شمالی مشرقی

ایک تو اپریل سے چلتی ہے ستمبر تک ہوا — دوسری چلتی ہے اکتوبر سے تا مارچ سدا

## دریای گنگ اور اوسکے معاون دریاؤن اور شاخون اور مدخل کا ذکر

ہند کے حصہ شمالی مین ہی جو دریاے گنگ  وہ ہمالہ سے نکل سوے جنوب اور بیدرنگ
گومتی گنڈک کرمناسا وجمنا گہاگرا  رام گنگا سون دریاؤن سے بہی ملتا ہوا
اور بہی کچھ ندیان ہین ہے رستے اپنے سنگ  بحر بنگالہ مین گرکر ہوگیا سب ایک رنگ
اور وہ شاخین گنگ کی ہی نام ہنگلی ہوگئی  نام اون شاخون کے ہین جہلنگی وبہاگیرتی
اور ہنگلی کی بہی دو شاخین ہوئی ہین آکے اجی  ایک سمت بہتا ہی اور اک شاخ ہی اچہامتی

## ہندوستان کی حصہ جنوبی کی دریا مع مدخل کی

اور جنوبی سمت ہندوستان سے جو جو ندیان  بحر بنگالہ مین جا جا کر گرین یا سے مہربان
نام اونکے اسطرحپر یاد کر لیجے ابہی  ہین مہاندی کرشنا کاوری گوداوری
نربدا اور تاپتی بہی ہین ادہر دریا بڑے  جو کہ ہین کہنبات کی کہاڑی مین جا کر گر پڑے

## شرقی حصہ کے دریا مع مدخل کی

برہمپتر شرق ملک ہند مین دریا جو ہے  گرچہ نکلا ہے ہمالہ کی شمالی سمت سے
پر جنوب کو وہ بہکر پہلے گنگا سے ملا  اور بڑہکر بحر بنگالہ مین داخل ہوگیا

## غربی حصہ کے دریا مع مدخل کی

غرب ملک ہند مین ہی سندہ اک دریا بڑا  جو ہمالہ سے نکل بحر عرب مین جا پڑا
اور جو دریا سندہ مین گرتے ہین اک جا پانچ ہین  ہین چناب وجہلم وراوی وستلج اور بیاس

## کوہستان ہندوستان

### حصہ شمالی کی پہاڑ

ہی شمالی ہند مین کوہ ہمالہ ایک آڑ  جسکی سب سے اونچی چوٹی ایورسٹ اک ہی پہاڑ

### حصہ جنوبی کی پہاڑ



اور جنوبِ ہند میں جو نیلگر ایک کوہ ہے
شرقی غربی گہاٹ کی ہی بیچ میں آ کے نیک پے

## حصہ شرقی کے پہاڑ

سمت شرق ہند میں ہیں کوہ جن جن نام کے
دو تو تہ کارو کو سیا ہیں اور پہاڑ آسام کے

اور شرقی گہاٹ بہی ہے اسطرف میں اک جبل
جو کنارے مشرقی کے ہی مقابل مستقل

## حصہ غربی کے پہاڑ

ہیں کئی جو ہند کے مغرب کی جانب میں جبال
ایک غربی گہاٹ یا سہیادری سیجے خیال

اور باقی نام کوہوں کے ہیں اس مصرع میں قید
ایک ہالا اک سلیمان ایک ہے کوہِ سفید

## حصہ وسط کے پہاڑ

اور وسط ہند میں بند ہیا چل ست پڑا
قلعۂ بند ہیا چل عام گہاٹ اک ہی بڑا

## ہندوستان کی جہیلیں

ہند میں ہیں جسقدر جہیلیں سنو اونکا یہ حال
ایک رنچھ ہے جو ملک کچھ سے ہی سوے شمال

اور سرکارِ شمالی میں ہی جہیل اک کولیر
اور دو کشمیر میں اولر و ڈل اے خوش سیر

اور ہمالہ میں ہے جہیل اک مانسرور نام سے
جسکو جہیل تبتی بھی کہتے ہیں سب نیک پے

راجپوتانہ میں سانبھر نام سے اک جہیل ہے
اور اوڑیسہ میں ہی اک جہیل چلکا نام سے

## آبنائے دیگر و خلیج

سمت شرق ملک ہندوستان میں آ کو متصال
بحر بنگالہ ہیں بیان ہند و برہما کے ہیں جیسا حال

اور جنوب ملک ہند اور ہند اور لنکا کے بیچ
پالک نام اک آبنا ہوا اور منار اک ہے خلیج

اور سمت غربی ہند میں اسے معران
دو خلیجیں کچھ اور کہنبات نامی ہیں بیان

سو خلیج کچھ تو سوے مغرب گجرات ہے
اور جنوبی سمت میں گجرات کے کہنبات ہے

## جزائر ہند

ہیں جزائر ہند کے ہٹیا ایلیفنٹا ایمہ دو — اک نکوبار اور سب اس بیت میں ہیں دیکھ لو
لنکا اور رامیسرم لکدیپ و ساگر سوندیپ — انڈمن شہباز پور سالسٹ و ڈیو مالدیپ

## جزائر نما قصبہ یا جزیرہ نما

اور جزیرہ نما قصبے ہند میں ہیں بے شمار — کاٹھیاوار اور کچھ دو ہی جزیرے کر شمار
سو جنوب ہند میں واقع ہے کچھا مہرباں — دوسرا ہی کاٹھی کھمبات و کچھ کے درمیاں

## راسہائے ہند

راسہائے ہند کا اب حال سن اے نکتہ سنج — سندھ میں اک راس ہے کہتے ہیں جسکو گونج
اور جگت پاینٹ و ڈیو گجرات میں کر لو قیاس — اور دہانہ پہڑ کا وینری کے کالیمیر راس
اور کنک ہے جو جنوبی سمت راس پالمی — اور کماری ہے جنوب ہند میں واقع ہوئی

## ہندوستان کی قدرتی تقسیم

قدرتی ہیں تین حصے ہند کے اے نیک پے — جنمیں اک ہند شمالی یا کہ اُترا کھنڈ ہے
دوسرا ہی خاص ہندوستان وہ ہے رشک باغ — جو کہ ہے بندھیاچل سے ہمالہ کوہ تک
اور حصہ تیسرے کا نام ہے ملک دکن — اور یہ ہے بندھیاچل کے جنوب اے جانمن

## ہندوستان کی ملکی تقسیم

اور جو تقسیم ملکی ہند کے حصے ہیں چار — جنمیں برٹش انڈیا حصہ بڑا ہے بے شمار
دوسرا حصہ ریاستہائے محفوظہ کو جان — تیسرا حصہ ریاستہائے خود مختار ہاں
حصہ چوتھا وہ کہ جسمیں ہے عملداری غیر — اور آگے ان حصص کی مختصر لکھی ہے سیر

## برٹش انڈیا کا حال

ملک ہے قبضہ مین انگریزون کے جتنا ہند کا
اوس تمامی ملک کو کہتے ہین برٹش انڈیا

اور اوسکے چار حصے کر دیے ہین اے اخی
تین تو بنگال اور مدراس ہین اور بمبئی

حصہ چوتھا وہ کہ جسمین کرگ اجمیر اور برار
اور جزائر انڈمن آسام و برہما ہین شمار

اور وسط ہند کے بھی ملک اوس حصہ مین ہان
اور یہ سب جنرل گورنر کے بزیر حکم جان

اور پریزیڈنسی بنگال کے حصہ مین تین
جسمین دو بنگال اور پنجاب حصے کر یقین

تیسرا غربی شمالی اور اودھ کا ملک ہے
اور ہر اک حصہ مین اک لفٹنٹ ہے اوسکے نیچے

## کل عملداری سرکار انگلشیہ کی تقسیم

چار حصے انڈیا کے جو ہوئے اوپر رقم
بارہ صوبون مین ہوئے ہین اسطرح سے منقسم

کرگ اجمیر و برار آسام و برہما برٹشی
اور جزائر انڈمن مدراس اور اک بمبئی

اور دو غربی شمالی ملک وسط ہند جان
اور دو بنگال اور پنجاب ہین اے مہربان

## گورنمنٹ پنجاب کا بیان

### حدود اربعہ

ملک ہے کشمیر کا پنجاب کی حد شمال
اور جنوبی حد یہ سمجھے راجپوتانہ خیال

شرق کی جانب مین ہے دریاے جمنا برملا
اور سمت غرب مین کوہ سلیمان ہے کھڑا

### قسمت اور ضلعون کی تفصیل

ملک مین پنجاب کے چھ تو فقط ہین قسمتین
صدر گہہ لاہور ہے اضلاع سب اکتیس ہین

### قسمت دہلی

قسمت دہلی مین دہلی شملہ انبالہ حصار
رہتک اور کرنال و گرگانوہ مین سب ضلعے شمار

### قسمت جلندہر



اور جلندہر مین جلندہر کانگڑا ہوشیار پور — اور ہین فیروز پور لودہیانہ بہی آ کے باندہ

## قسمت لاہور

قسمت لاہور مین گورداس پور ملتان جہنگ — مانٹگمری اور امرتسر بہی گنیے اونکے سنگ

## قسمت راولپنڈی

قسمت راولپنڈی مین سیالکوٹ اور شاہ پور — جہلم اور گجرات اور ہے گوجرانوالہ ضرور

## قسمت دیرہ جات

اور دیرہ جات مین ہون مظفرگڈہ کوہان — دیرہ اسمعیل خان اور دیرہ غازیخان بہی جان

## قسمت پشاور

اور قسمت مین پشاور کی پشاور جانیے — اور کوہاٹ اور ہزارا ضلعے دو پہچانیے

## بیان گورنمنٹ ممالک مغربی وشمالی واودہ

## حدود اربعہ

ممالک غربی وشمالی اور اودہ کے غرب کو — راجپوتانہ اور اک پنجاب جان اے نیکخو

شرق مین بنگالہ وسط ہند ہے سو جنوب — اور نیپال اور ہمالہ ہین شمالی سمت خوب

## قسمت اور ضلعون کی تفصیل

اسمین ضلعے ہین اوسچاس اور گیارہ قسمتین — اب ہر اک قسمت مین سنیے جسقدر اضلاع ہین

## قسمت آگرہ

آگرہ مین آگرہ ایٹہ اٹاوہ جانیے — فرخ آباد اور متہرا مین پوری مانیے

## قسمت میرٹھہ

قسمت میرٹھہ مین میرٹھہ دیرہ دون شہر بلند — اور سہارنپور مظفرنگر و کول اے ہوشمند

## قسمت روہیلکھنڈ

اور بریلی ہین بریلی شاہجہانپور کے سمیت | ہین مرادآباد و بجنور اور بدایون پیلی بھیت

## قسمت لکھنؤ

لکھنؤ ہین بارہ بنکی اور خود اک لکھنؤ | تیسرا اک ضلع اس ہین جان لو اوناؤ کو

## قسمت فیض آباد

تین ضلعے کر لو فیض آباد کی قسمت کے یاد | دو تو سلطانپور و گونڈا اور خود اک فیض آباد

## قسمت کمایون

ہے کمایون ہین کمایون کا ترائی پرگنا | دوسرا اک ضلع اس قسمت مین ہے گڑھوال کا

## قسمت بنارس

اور بنارس ہین بنارس بستی بلیا مرزاپور | اور غازی پور گورکھپور اعظم گڈہ صد دور

## قسمت جھانسی

قسمت جہانسی ہین جہانسی اور للت پور بھی | اور اس ہین ضلع اک جالون کا بھی جانیے

## قسمت الہ آباد

ہین الہ آباد ہین اضلاع پانچ ای سنو | کانپور باندا فتحپور جونپور ہمیرپور

## قسمت سیتاپور

اور سیتاپور ہین ضلعے تین یہ مسطور ہین | ایک تو ہردوئی دو کھیری و سیتاپور ہے

## قسمت راے بریلی

قسمت راے بریلی ہین ہے اک سلطانپور | اور ہین پرتاپگڈہ راے بریلی بالضرور

## مشہور شہر و قصبات



ہے سہارنپور کا باغ کمپنی مشہور عام
کوہ لنڈھور اور منصوری پہ اکثر طالبا
گوکل اور متھرا و بندرابن کا سب قرب و جوار
اور تجارت کے سبب مشہور ہے جون کانپور
ہندوؤں کی جا ہے تیرتھ ایک تو ہے نیمسار
اور الہ آباد میں ہیں چند چیزیں دیدنی
اور کلوں کا کارخانہ ریل کا اور قلعہ بھی
آگرہ میں تاجگنج اور پنجہ اور پتھر کا کار
اور یہاں فتحپور سیکری اسے مہربان
عطر قنوج اور مصری کالپی کی خوب ہے
جونپور کا عطر و تیل اور گومتی دریا کا پل
کار موزن لکھنؤ کا مشتہر ہے اور چکن
شاہجہانپور کے عمر وستے چاقو تلہر کی کمان
اور مراد آباد کے قلعی کے برتن اسے اخی
اور بدایوں میں علاء الدین شاہ اک خوش سیر
سہسوان پیدا جہاں ہوتا ہے عمدہ کیوڑا
پھول کے برتن نجیب آباد میں ہیں خوب تر

ڈیرہ دون کی جا ہے اور رڑکی کا کالج اور [illegible]
کہ تبدیل ہوا انگریز جاتے ہیں سدا
مشتہر ہوا ہے لیے ہے کرشن کی جا بہار
ایسے ہی میلوں سے میرٹھ اور بٹیسر اور بٹھور
اور الہ آباد و کاشی سوروں متھرا ہردوار
کاس گھر کالج گورنمنٹی محل پل آہنی
دیار کی قابل الہ آباد میں ہے اسے اخی
اعتماد الدولہ اور آرام باغ اور اک حصار
شاہ اکبر او فیضی بیربل کے ہیں مکان
اور مہوبے کا ہر اک کو برگ پان مرغوب ہے
اور گلاب شہر غازی پور یعنی آب گل
چتر منزل اور حسین آباد اور بھی بہون
اور بریلی شہر کی مشہور میز اور کرسیان
اور امروہہ کے عمدہ ہوتے ہیں ظرف گلی
شوق سے آکر رہا تھا تخت دہلی چھوڑ کر
ہے اسی قصبہ کا ساکن ناظم جغرافیا
اور نگینہ کا ہے کار آبنوسی مشتہر

## گورنمنٹی بنگال کا بیان

### حدود اربعہ



| | |
|---|---|
| حدِ بنگالہ یہی ہے شرق مین آسام ہے | غرب مین غربی شمالی ملک و وسطِ ہند ہے |
| اور سکم بھوٹان اور نیپال ہین سوے شمال | اور جنوبی سمت مدراس اور خلیج بنگال |

## قسمت اور ضلعون کی تفصیل

| | |
|---|---|
| ملک مین بنگالہ کے بنگال اوڑیسا اور بہار | اور چھوٹا ناگپور یہ چار شامل ہین دیار |
| اور ہین اضلاع باون قسمتین ہین اسمین نو | صدر گہ کلکتہ ہے اب نام ضلعون کے سنو |
| لیک سینے قسمتون کو بیشتر اضلاع سے | ال اوڑیسہ ایک ڈہاکہ ایک بہاگلپور ہے |
| اک پریزیڈنسی ہے اور ہین پھر سب باقی صرف و | بردوان چٹگانون پٹنہ راجشاہی ناگپور |

## قسمت اوڑیسہ

| | |
|---|---|
| ہین اوڑیسہ مین کٹک انگول بانکی بالاسور | اور پری بھی ضلع اس قسمت مین ہین کے آدمی مشہور |

## قسمت ڈہاکہ

| | |
|---|---|
| قسمتِ ڈہاکہ مین ڈہاکہ اور میمن سنگہ جان | اور فریدپور و باقرگنج بھی اے مہربان |

## قسمت بہاگلپور

| | |
|---|---|
| قسمتِ بہاگلپوری مین مالدہ اور پرنیا | اور بہاگلپور مونگیر اور پرگنہ سنتھال کا |

## قسمت پریزیڈنسی

| | |
|---|---|
| ہین پریزیڈنسی مین جےسور وندیا کہولنا | مرشدآباد اور کلکتہ و چوبیس پرگنا |

## قسمت بردوان

| | |
|---|---|
| بردوان مین بیربہوم اور بانکورا بردوان | اور مدناپور ہوڑا اور اک ہگلی کو جان |

## قسمت چٹگانون

| | |
|---|---|
| قسمت چٹگانون مین ٹپرا نواکہولی ہین و | اک پہاڑی اک ٹپرا اور چٹگانون کے لو |



## قسمت پٹنہ

پٹنہ مین پٹنہ مظفرپور سارن شاہ آباد — اور گیا دربھنگا چمپارن ہین کر لو خوب یاد

## قسمت راج شاہی

راج شاہی مین ہین ضلعے راج شاہی رنگپور — بوگرا جلپائی گوڑی پبنا اور دیناج پور

اور ہی دو ضلعے اس قسمت مین ہین کے آباد وا — یعنی ہے اک دارجیلنگ اور اک کوچبہار

## قسمت چھوٹا ناگپور

ناگپور مین ضلعے ہین لوہاردگا سنگھبوم — اور ہزاری باغ بھی ہے ضلع اور اک مانبہوم

## مشہور شہرون کا بیان

تختگاہ ہند کلکتہ ہے جو اے نیک پے — ہے لب دریا ہے ہگلی اور تجارت گاہ ہے

اور ہوڑا جو ہے کلکتہ کے نزدیک اے جوان — ریلوے ایسٹ انڈیا کا کارخانہ ہے وہان

اور پلاسی اسلیے مشہور ہے اے حق پرست — یان سراج الدولہ نے کھائی کلائیو سے شکست

اور مظفرپور مین جو اک جگہ ہے سونپور — اوسمین میلا چھتر کا ہوتا ہے کاتک مین ضرور

ڈھاکہ مین ململ جکن بنتے ہین اکثر خوبتر — بانکوڑا اور بھاگلپور مین عمدہ ٹسر

مالدہ مین خوب ہین ریشم کے کپڑے اور آم — مقبرہ ہے شیرشہ کے مشتہر ہے سہسرام

اور پوری اور اک جگہ تھا اور اک شہر گیا — ملک بنگالہ مین تیرتھگاہ ہین کیا طالبا

شہر بالاسور مین ظرف برنجی جانیے — اور پستول اور چھری تحفے ہین دو مونگیر کے

## بیان گورنمنٹ آسام

### حدود اربعہ

ملک ہے بھوٹان کا سوے شمال آسام کے — اور جنوب و شرق برہما اور منی پور جانیے



اور سمتِ غرب مین بنگال اور کوچبہار
اور ہین آسام مین اضلاع سب گیارہ شمار

## ضلعون کی تفصیل

ملک مین آسام کے اضلاع گیارہ جانیے
کہ شیانا گا اور لکھیم پور تین تو یہہ مانیے
اور درنگ و سلہٹ و نوگانون گارو ہین پھر چار
شیو ساگر گوالپاڑہ کامروپ اور کچھار

## گورنمنٹی مدراس کا بیان

### حدود اربعہ

ہے حدود اربعہ مدراس کا اِس طرح حال
حیدرآباد اور اوڑیسہ ملک ہین سوئے شمال
اور جنوب و شرق کیجانب سمندر جانیے
اور سمت غرب مین ہے بمبئی اِس ملک کے

## ضلعون کی تفصیل

ضلعے ہین مدراس مین بائیس یون تفصیل وار
اک ترچناپلی اک ساحل جنوبی کر شمار
اور چنگل پٹ اور کرنول اور تانا ولی
اور ہین انت پور مدراس اور گوداوری
اور دوار کاٹ شمالی اور جنوبی ہین ضرور
اور ویزیگاپٹن نیلگری کویم بٹور
اور ملیبار و کڈاپا نیلور ماڈیورا
سیلم و تنجور و گنجام و بلاری کر شمار

## گورنمنٹی بمبئی کا بیان

### حدود اربعہ

ہے جنوب بمبئی میسور و ملک مدراس
اور شمال بمبئی پنجاب کو کیجے قیاس
شرق مین ہے وسطِ ہند اور راجپوتانہ تمام
غرب مین بحر عرب واقع ہوا اے نیکنام

## قسمت اور ضلعون کی تفصیل

بمبئی مین چار ہین سب قسمتین یون جان لو
دو شمالی اور جنوبی سندھ و متوسط ہین دو



## قسمت شمالی

احمد آباد اور کلایہ کہیڑا سورت پنجمال اور بھڑوچ اور تہانہ کر قسمت شمالی مین خیال

## قسمت جنوبی

اور جنوبی مین کنارہ ضلع اور کالاڈگی بلیگانون دہار واڑ اور پانچوان رتناگری

## قسمت متوسط

خاندیس احمد نگر پونا ستارا شولاپور اور ناسک ہین یہ چھ اضلاع متوسط کو

## قسمت سندھ

سندہ مین شکارپور اور ہین کراچی مشتہر حیدرآباد اور اپر سندہ اور تہر اور پار کہ

## بیان گورنمنٹ ممالک متوسط

### حدود اربعہ

ہے جنوب ملک متوسط احاطہ مندراس اور شمالی سمت ایجنٹی متوسط ہی پاس
مشرق مین بنگال ہے اس ملک کے اے یاد وقا اور سمت غرب مین واقع ہوا ملک برار

## قسمت او ضلعون کی تفصیل

ملک متوسط کے اندر چار ہین کل قسمتین ناگپور ہے صدر گہو اضلاع سب اُنیس ہین

## قسمت جبلپور

جانیے قسمت جبلپور کے یہ ضلعے واقعی ساگر اور منڈلا جبلپور اور دموہ اور سیونی

## قسمت نربدا

نربدا کے ضلعون سے نرسنگہ پور ہوشنگ آباد چہندواڑہ اور کر بیتول اور نمیار یاد

## قسمت ناگپور

ناگپور مین ناگپور چہاندا ایر گودا وری — اور بالاگہاٹ و بہنڈارا او ور دا ہین یہی

## قسمت چہتیس گڈہ

قسمتِ چہتیس گڈہ مین ہین یہ سب ضلعے فرد — رائے پور اور شہر سنبل پور اور بیلاس پور

## ممالک زیر حکم سپریم یعنی اعلی گورنمنٹ

ملک متوسط جزائر انڈمن کرگ اور برار — اور ہین اجمیر و اسام اور برہما نیکو بار

## بیان برٹش انڈیا

یاد رکہو ملک برہما برٹشی کے صوبجات — پہلے ہین چٹگانون سے آسام تک ہے نیکنات

## قسمت اور ضلعون کی تفصیل

برٹشی برہما مین ہین اونیس تو اضلاع سب — صدر گہ رنگون ہے قسمت ہین تین ہے با ادب

## قسمت پیگو

قسمتِ پیگو مین تہونگوا تہراوادی تسین — اور رنگون ہا نتہاوادی ہین ضلعے بالیقین

ور پروم اور تہیٹ میو دو ضلعے ہین بیگمان — اور ہین زادا بہی اِس قسمت مین ہے ایمہر بان

## قسمت اراکان

او ہا اکان ہین اراکان شمالی سانڈوی — کیوک پیو اکیاب جانو چار ضلعے ہین بہی

## قسمت ٹاناسرم

قسمت ٹاناسرم مین ہین ٹیوای شوی جین — مولمین امہرسٹ و ٹونگو مرگوی اور سالوینا

## بیان صوبہ برار

یاد رکہو یہ پتا ملک برار ایسا ہے دیس — شرق مین ہے جسکے دردا غرب مین ہے خاندیس

اور شمالی سمت مین بہتا ہے دریا تاپتی ✦ — اور جنوبی سمت مین ہے ہین گنگا بہ رہی

ضلعون کے نامون سے دوباسم اگولا نام سُن
اور ہین امراوتی بلدانا ایلچپور و وُن

## بیان اجمیر و مہرواڑہ

ملک جتنا مہرواڑہ اور ہے اجمیر کا
کشن گڈہ اور جودہپور اور ہے اودیپور سے گہرا

اور اِسمین صدر گہ اجمیر ہے اسے باوقار
جسمین ہے خواجہ معین الدین چشتی کا مزار

اور نصیر آباد جاے فوج سرکاری ہے جان
اور لشکر ہندوون کا یان ہے تیرتھ گاہ مان

## بیان کرگ

کرگ مالابار اور میسور کے ہے درمیان
اور جنگل اور پہاڑ اس ملک مین ہین بیکران

## بیان جزائر انڈمن و نیکوبار

یہ جزیرے جو ہین نیکوبار نام اور انڈمن
بحر بنگالہ مین ہین واقع ہوے ایجانمن

## ممالک محفوظہ کا بیان

بارہ حصون مین بٹا ہی ملک محفوظ تمام
اور آبادی قریب چھ کرور سے نیک نام

اور اِن بارہ حصص سے پانچ حصے ایجوان
تحت مین جنرل گورنر کے ہین یون سنیے بیان

ایک حصہ راجپوتانہ ہے جس مین ریاستین
سب اٹھارہ ہین اور اونکے نام بھی اِس طرح پر

## رزیڈنسی راجپوتانہ کے متعلق ریاستین

الور و جیپور و بوندی بانسواڑہ جودہپور
اور قرولی ٹونک ڈونگرپور اور اودیپور دہولپور

اور کبھرتپور جھالراپاٹن سروہی کشن گڈہ
کوٹہ بیکانیر جیسلمیر اور پرتاب گڈہ

اور دو حصے ہین میسور اور بڑودہ جنکے نام
اور دو بوندیلکھنڈ اور حیدرآباد نظام

## ماتحت لوکل گورنمنٹ آسام

تحت مین لوکل گورنمنٹ آسام اسے سپر
اک ریاست ہے منی پور نام سے مشہور تر

